| | |
|---|---|
| وَيۡلٌ يَّوۡمَٮِٕذٍ لِّلۡمُكَذِّبِيۡنَ ﴿۲۴﴾ | ۲۴۔ اس دن جھٹلانے والوں کی خرابی ہوگی۔ |
| اَلَمۡ نَجۡعَلِ الۡاَرۡضَ كِفَاتًا ۙ﴿۲۵﴾ | ۲۵۔ کیا ہم نے زمین کو سمیٹنے والی نہیں بنایا۔ |
| اَحۡيَآءً وَّ اَمۡوَاتًا ۙ﴿۲۶﴾ | ۲۶۔ یعنی زندوں اور مردوں کو۔ |
| وَّ جَعَلۡنَا فِيۡهَا رَوَاسِىَ شٰمِخٰتٍ وَّ اَسۡقَيۡنٰكُمۡ مَّآءً فُرَاتًا ؕ﴿۲۷﴾ | ۲۷۔ اور ہم نے اس پر اونچے اونچے پہاڑ رکھ دیئے اور تم لوگوں کو میٹھا پانی پلایا۔ |
| وَيۡلٌ يَّوۡمَٮِٕذٍ لِّلۡمُكَذِّبِيۡنَ ﴿۲۸﴾ | ۲۸۔ اس دن جھٹلانے والوں کی خرابی ہوگی۔ |
| اِنۡطَلِقُوۡۤا اِلٰى مَا كُنۡتُمۡ بِهٖ تُكَذِّبُوۡنَ ۚ﴿۲۹﴾ | ۲۹۔ جس چیز کو تم جھٹلایا کرتے تھے اب اس کی طرف چلو۔ |
| اِنۡطَلِقُوۡۤا اِلٰى ظِلٍّ ذِىۡ ثَلٰثِ شُعَبٍ ۙ﴿۳۰﴾ | ۳۰۔ یعنی اس سائے کی طرف چلو جسکی تین شاخیں ہیں۔ |
| لَّا ظَلِيۡلٍ وَّ لَا يُغۡنِىۡ مِنَ اللَّهَبِ ؕ﴿۳۱﴾ | ۳۱۔ نہ ٹھنڈی چھاؤں اور نہ شعلوں سے بچاؤ۔ |
| اِنَّهَا تَرۡمِىۡ بِشَرَرٍ كَالۡقَصۡرِ ۚ﴿۳۲﴾ | ۳۲۔ اس سے آگ کی اتنی اتنی بڑی چنگاریاں اڑتی ہیں جیسے محل۔ |
| كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفۡرٌ ؕ﴿۳۳﴾ | ۳۳۔ گویا زرد رنگ کے اونٹ ہیں۔ |
| وَيۡلٌ يَّوۡمَٮِٕذٍ لِّلۡمُكَذِّبِيۡنَ ﴿۳۴﴾ | ۳۴۔ اس دن جھٹلانے والوں کی خرابی ہوگی۔ |
| هٰذَا يَوۡمُ لَا يَنۡطِقُوۡنَ ۙ﴿۳۵﴾ | ۳۵۔ یہ وہ دن ہے کہ لوگ لب تک نہ ہلا سکیں گے۔ |
| وَلَا يُؤۡذَنُ لَهُمۡ فَيَعۡتَذِرُوۡنَ ﴿۳۶﴾ | ۳۶۔ اور نہ انکو اجازت دی جائے گی کہ عذر کر سکیں۔ |
| وَيۡلٌ يَّوۡمَٮِٕذٍ لِّلۡمُكَذِّبِيۡنَ ﴿۳۷﴾ | ۳۷۔ اس دن جھٹلانے والوں کی خرابی ہوگی۔ |